**غزوہ خندق:**

غزوہ خندق کو 5 ہجری میں ہوا قریش مکہ نے مسلمانوں پر حملہ کرنے کی تیاری شروع کی۔اس خبر کی اطلاع ملتے ہی نبی اکرم نے حضرت سلیمان فارسی کے مشورے سے مدینہ منورہ کے گرد خندق کھودی جب ابوسفیان نے دس ہزار کے لشکر کے ساتھ مدینہ منورہ پر حملہ کیا تو خندق دیکھ کر حیران پریشان رہ گیا۔کافروں نے مدینہ کا محاصرہ کر لیا اور خندق عبور کرنے کی ہر ممکن کوشش کی لیکن ناکام رہے اللہ نے مسلمانوں کی غیبی مدد کی ایک رات شدید طوفان آیا جس نے دشمنوں کے خیموں کو اُکھاڑ دیا۔وہ راتوں رات میدان خالی کر کے بھاگ گئے۔اس طرح اللہ تعالی نے نبی اکرم کو بغیر لڑے فتح سے نوازا

**غزوات نبوی کے نتائج و فوائد تحریر کریں؟**

" غزوات کے نتائج

ان غزوات میں آپ نے بہترین حکمت عملی اپنانے کے ساتھ ساتھ مساوات، رحم دلی اور عفو درگزر کی ایسی مثال پیش کی جس سے دشمنوں کو شکست ہوئی بلکہ کئی لوگوں کو راہ راست پر لانے کا سبب بھی بنی۔پورے عرب میں مسلمانوں کا رعب و دبدبہ قائم ہو گیا اور مسلمانوں کو اسلام کی تبلیغ کا بھرپور موقع میسر آیا۔

مختصر جوابات:

- **رواداری سے کیا مراد ہے؟**

رواداری سے مراد دوسروں کے عقائد، خیالات اور طرز زندگی کو برداشت کرنا اور ان کا احترام کرنا ہے۔

**رواداری کے معنی ہیں برداشت کرنا اور دوسروں کا لحاظ کرنا۔ دین اسلام میں دوسروں کے مذہبی عقائد، جذبات اور رسم و رواج کا لحاظ رکھنا اور انکو برداشت کرنا رواداری کہلاتا ہے۔**

- **رواداری کے کوئی سے دو فائدے تحریر کریں۔**

معاشرے میں امن وامان قائم ہوتا ہے۔

مختلف ثقافتوں اور مذاہب کے درمیان ہم آہنگی پیدا ہوتی ہے۔

**جس معاشرے میں رواداری ہو اس معاشرے میں ہر طرف امن ہوتا ہے**

**ایک دوسرے کی رائے اور جذبات کے احترام کا سبق ملتا ہے**

**رواداری انسان میں صبر و تحمل اور عفو و درگزر جیسی اعلی صفات پیدا کرنے کا سبب بنتی ہے۔**

- **نبی اکرم نے نجران کے مسیحی وفد سے کیسا سلوک فرمایا؟**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے نجران کے مسیحی وفد کو مسجد نبوی میں ٹھہرایا اور انہیں مسجد نبوی کے ایک گوشے میں اپنے طریقے سے عبادت کرنے کی اجازت دی۔

نبی اکرم ﷺ نے انھیں اسلام کی دعوت پیش کی لیکن انھوں نے اسے قبول کرنے سے انکار کر دیا۔

- **خلفائے راشدین نے دوسرے مذاہب کی عبادت گاہوں کی حفاظت کا درس کیسے دیا؟**

خلفائے راشدین نے دوسرے مذاہب کی عبادت گاہوں کی حفاظت کا حکم دیا اور انہیں کسی قسم کا نقصان پہنچانے سے منع کیا۔

خلفائے راشدین نے کبھی بھی مذہب کے معاملے میں جبر کا رویہ اختیار نہیں کیا۔

تفصیلی جوابات:

- **قرآن و حدیث کی روشنی میں رواداری کی اہمیت تحریر کریں۔**

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ "دین میں کوئی زبردستی نہیں"۔ اس آیت سے واضح ہوتا ہے کہ اسلام دوسروں کے عقائد کا احترام کرتا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی ہمیشہ رواداری کا مظاہرہ کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ میں مختلف مذاہب کے لوگوں کے ساتھ مل کر ایک معاہدہ کیا، جس میں سب کو اپنے اپنے مذہب پر عمل کرنے کی آزادی دی گئی۔ احادیث میں بھی رواداری کی بہت اہمیت بیان کی گئی ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "تم میں سے کوئی اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک کہ وہ اپنے بھائی کے لیے وہی پسند نہ کرے جو وہ اپنے لیے پسند کرتا ہے"۔

- **پاکستانی معاشرے میں امن و ترقی قائم کرنے کے لیے رواداری کا کردار بیان کریں۔**

پاکستانی معاشرے میں امن و ترقی قائم کرنے کے لیے رواداری بہت ضروری ہے۔ پاکستان ایک کثیر الثقافتی اور کثیر المذہبی ملک ہے، جہاں مختلف عقائد اور ثقافتوں کے لوگ رہتے ہیں۔ رواداری کے ذریعے ہم ان تمام لوگوں کے درمیان ہم آہنگی پیدا کر سکتے ہیں۔ رواداری سے معاشرے میں عدم برداشت اور نفرت کو ختم کیا جا سکتا ہے۔ رواداری سے مختلف گروہوں کے درمیان بات چیت اور تعاون کو فروغ دیا جا سکتا ہے۔ رواداری سے ہم ایک پرامن اور خوشحال معاشرہ قائم کر سکتے ہیں، جہاں ہر کوئی اپنی زندگی آزادی اور احترام کے ساتھ گزار سکے۔

باب چہارم اخلاق و آداب تفصیلی جوابات

رواداری

**قرآن و احادیث کی روشنی میں رواداری کی اہمت تحریر کریں؟**

دنیا میں مختلف عقائد کے لوگ رہتے ہیں۔ دین اسلام یہ سکھاتا ہے کہ دوسروں کو اپنے عقیدے پر قائم رہنے کا حق دیا جائے۔ دوسرے مذاہب سے لوگوں کے ساتھ رواداری سے پیش آیا جائے اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ ترجمہ۔ دین (اسلام) میں کوئی زبردستی نہیں ہے۔ نبی کریم کی سیرت میں رواداری کے بہت سارے واقعات ملتے ہیں۔ نجران سے عیسائیوں کا ایک وفد آیا۔ ان سب کو مسجد نبوی میں ٹھہرایا گیا۔ اور ان کا ہر طرح سے خیال رکھا گیا نبی اکرم نے انہیں اسلام کی دعوت پیش کی، لیکن انھوں نے اسے قبول کرنے سے انکار کر دیا اور جب ان کی عبادت کا وقت آیا تو آپ نے انھیں مسجد نبوی کے ایک گوشے میں اپنے طریقے سے عبادت کرنے کی اجازت دے دی۔ یہ رواداری کی بہت بڑی مثال ہے۔

**پاکستانی معاشرے میں امن اور ترقی قائم کرنے کے لئے رواداری کا کردار بیان کریں؟**

ہمارے ملک میں مختلف مذاہب اور عقائد کے لوگ رہتے ہیں۔ اس لئے ہمیں ایک دوسرے کے مذہبی عقائد اور معاشرتی رسم و رواج کا لحاظ رکھنا چاہئیے۔ کسی کو اس کے مذہب علاقے، رنگ یا نسل کی وجہ سے تنگ نہ کیا جائے انسان کی بنیادی اور فطری حقوق برابر کی بنیاد پر ادا کئے جائیں۔ ایسا معاشرہ سماجی ہم آہنگی اور رواداری کی جیتی جاگتی مثال بن سکتا ہے۔

مختصر جوابات:

- **عفو ودر گزر سے کیا مراد ہے؟**

عفو ودر گزر سے مراد معاف کر دینااور غلطی کو نظر انداز کر نا ہے۔اور اس سے بدلہ نہ لینا ہے

- **رحم دلی کا مطلب کیا ہے؟**

رحم دلی کا مطلب اللہ تعالی کی مخلوق کے ساتھ نرمی اور شفقت سے پیش آنا۔عفو ودر گزر اور رحم دلی دونوں اللہ تعالی کی صفات میں سے ہیں۔اللہ تعالی پسند کرتا ہے کہ اس کے بندے بھی ان صفات کو اپنائیں۔

- **رحم دلی کے متعلق ایک حدیث کا ترجمہ لکھیں**

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "رحم کرنے والوں پر رحمان رحم فرماتا ہے، تم زمین والوں پر رحم کرو، آسمان والا تم پر رحم کرے گا۔" (سنن ابوداؤد)

**تم اہل زمین پر رحم کرو آسمان والا تم پر رحم کرے گا (سنن ابی داود)**

- **نبی اکرم نے دشمنوں سے کیسا طرز عمل اختیار فرمایا؟**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دشمنوں سے بھی عفو ودر گزر اور رحم دلی کا سلوک کیا۔

تفصیلی جوابات:

- **قرآن وسنت کی روشنی میں عفو ودر گزر اور رحم دلی کی اہمیت واضح کریں۔**

قرآن مجید اور احادیث نبویہ میں عفو ودر گزر اور رحم دلی کی بہت اہمیت بیان کی گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں فرمایا ہے کہ "معاف کر دو اور در گزر کرو، کیا تم نہیں چاہتے کہ اللہ تمہیں معاف کر دے؟" (سورہ النور: 22)۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی ہمیشہ عفو ودر گزر اور رحم دلی کا مظاہرہ کیا۔ فتح مکہ کے موقع پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے تمام دشمنوں کو معاف کر دیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "رحم کرنے والوں پر رحمان رحم فرماتا ہے، تم زمین والوں پر رحم کرو، آسمان والا تم پر رحم کرے گا۔" (سنن ابو داؤد)

- **عملی زندگی میں عفو ودر گزر اور رحم دلی اپنانے سے کیا فوائد حاصل ہوتے ہیں؟**

عملی زندگی میں عفو ودر گزر اور رحم دلی اپنانے سے بہت سے فوائد حاصل ہوتے ہیں:

معاشرے میں امن وامان قائم ہوتا ہے۔

لوگوں کے درمیان محبت اور بھائی چارہ بڑھتا ہے۔

دلوں میں نفرت اور کینہ ختم ہوتا ہے۔

انسان ذہنی سکون حاصل کرتا ہے۔

اس سے معاشرے میں مثبت تبدیلی آتی ہے۔

عفو ودر گزر اور رحم دلی

**قرآن وسنت کی روشنی میں عفو در گزر اور رحم دلی کی اہمیت واضع کریں؟**

دور گزر اور رحم دلی۔ دونوں اللہ کی صفات میں سے ہیں۔ اللہ پسند کرتا ہے کہ اس کے بندے بھی ان صفات کو اپنائیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے، ترجمہ: اور (لوگوں) کو چاہیے کہ (ایک دوسرے کو) معاف کر دیں یا در گزر کیا کریں۔ کیا تم نہیں چاہتے کہ اللہ تمھیں بخش دے۔ اور اللہ بہت بخشنے اور رحم فرمانے والا ہے (سورہ النور آیت (2) اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کو بے حد پسند کرتا ہے: جو اپنے غصے پر قابو رکھتے ہیں اور دوسروں کو معاف کر دیتے ہیں۔

نبی اکرم نے فرمایا معاف کر دینے سے اللہ بندے کی عزت بڑھا دیتا ہے۔ (صحیح مسلم)

نبی کریم خود بھی سراپا رحمت تھے اور آپ نے اہل ایمان کو ایک دوسرے پر رحم کرنے کی کی تاکید فرمائی ہے۔ آپ کا خاص لقب رحمتہ العالمین ہے۔ آپ نے فرمایا تم اہل زمین پر رحم کرو آسمان والا تم پر رحم کرے گا

**عملی زندگی میں عفو ودر گزر اور رحم دلی اپنانے اسے کیا فوائد حاصل. ہوتے ہیں**

عفو در گزر اور رحم دلی کے فوائد

آپس میں محبت بڑھتی ہے اور دل صاف رہتے ہیں. ایک دوسرے کے لیئے عزت واحترام کا جذبہ پیدا ہوتا ہے۔

معاشرے میں امن کی فضا قائم ہوتی ہے۔

دنیا اور آخرت میں اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل ہوتی ہے۔

مختصر جوابات:

- **کفایت شعاری سے کیا مراد ہے؟**

کفایت شعاری سے مراد اپنی آمدنی کے مطابق خرچ کرنا اور فضول خرچی سے بچنا ہے۔

**کفایت شعاری سے مراد اپنے مال و دولت کو ضروریات کے مطابق خرچ کرنا، اعتدال، توازن اور میانہ روی کا راستہ اختیار کرنا اور غیر ضروری اخراجات سے پرہیز کرنا۔**

- **اسراف کیا ہے؟**

اسراف سے مراد ضرورت سے زیادہ خرچ کرنا اور حد سے تجاوز کرنا ہے۔

- **بخل کسے کہتے ہیں؟**

بخل سے مراد ضرورت کے وقت بھی خرچ کرنے سے گریز کرنا اور مال کو جمع رکھنا ہے۔

- **فضول خرچی کے بارے میں قرآن مجید میں کیا حکم آیا ہے؟**

قرآن مجید میں فضول خرچی سے منع کیا گیا ہے اور اسے شیطان کا عمل قرار دیا گیا ہے۔

**بے شک فضول خرچی کرنے والے شیطانوں کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے رب کا بڑا ہی ناشکرا ہے۔(سورۃ بنی اسرائیل 27)**

تفصیلی جوابات:

- **قرآن وسنت کی روشنی میں کفایت شعاری کی اہمیت بتائیں۔**

اسلام میں کفایت شعاری کو بہت اہمیت دی گئی ہے۔ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے فضول خرچی سے منع فرمایا ہے اور میانہ روی اختیار کرنے کا حکم دیا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اپنی زندگی میں کفایت شعاری کا نمونہ پیش کیا۔ کفایت شعاری سے انسان معاشی طور پر مضبوط ہوتا ہے اور اسے مستقبل کے لیے بچت کرنے کا موقع ملتا ہے۔ کفایت شعاری سے وسائل کا صحیح استعمال ہوتا ہے اور فضول خرچی سے بچا جا سکتا ہے۔

- **اسراف کے نقصانات اور دو صورتیں بتائیں۔**

اسراف کے بہت سے نقصانات ہیں، جن میں سے چند یہ ہیں:

معاشی نقصان: اسراف سے انسان مقروض ہو جاتا ہے اور اسے مالی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔

معاشرتی نقصان: اسراف سے معاشرے میں عدم مساوات پیدا ہوتی ہے اور غریبوں اور امیروں کے درمیان فرق بڑھ جاتا ہے۔

اسراف کی دو صورتیں یہ ہیں:

ضرورت سے زیادہ کھانا پینا۔

غیر ضروری چیزوں پر پیسہ خرچ کرنا۔

کفایت شعاری

**کفایت شعاری کی اہمیت کے بارے میں قرآن وسنت کی روشنی میں بتائیں**

کفایت شعاری سے مراد اپنے مال و دولت کو ضروریات کے مطابق خرچ کرنا، اعتدال، توازن اور میانہ روی کا راستہ اختیار کرنا اور غیر ضروری اخراجات سے پرہیز کرنا ہے۔ اسلام نے خرچ کرنے کے حوالے سے کچھ حدود و قیود مقرر کی ہیں۔ ان کے اندر رہتے ہوئے خرچ کرنا سمجھ داری ہے۔ قرآن مجید میں ارشاد ہے
اور کھاؤ اور پیو بے جانہ اڑاؤ کہ اللہ بے جا اڑانے والوں میں سے کسی کو دوست نہیں رکھتا۔ دین اسلام کی تعلیم کے مطابق ہم جتنی بھی دولت کے مالک ہوں، اپنی ضرورت سے زیادہ خرچ کرنا غلط ہے ضرورت سے زیادہ خرچ کرنا اسراف کہلاتا ہے۔ ہمیں خرچ کرتے ہوئے کفایت شعاری سے بھی کام لینا چاہیے اور اسراف سے بھی بچنا چاہئے۔ قرآن مجید میں ہے فضول خرچی کرنے والے تو شیطان کے بھائی ہیں۔ اور شیطان اپنے پروردگار کا بڑا ناشکرا ہے۔ نبی اکرم نے فضول خرچی سے منع فرمایا ہے آپ نے فرمایا: جس نے خرچ کرنے میں اعتدال سے کام لیا وہ کبھی محتاج نہ ہو گا۔

**اسراف کے نقصانات اور صورتیں بتائیں؟**

اسراف کی دو صورتیں

وضو کرتے وقت پانی کا ضرورت سے زیادہ استعمال بھی اسراف میں شامل ہے۔

خریداری کرتے ہوئے ضرورت سے زیادہ خریداری کرنا بھی اسراف میں شامل ہے۔

اسراف کے نقصانات

فضول خرچی انسان کو دوسروں کا محتاج بناتی ہے۔.

فضول خرج شخص اپنی ضروریات پوری کرنے کے لئے ناجائز طریقے اختیار کرتا ہے

فضول خرچی انسان کو حرام کی کمائی پر اکساتی ہے۔

مختصر جوابات:

- **ایفائے عہد سے کیا مراد ہے؟**

ایفائے عہد سے مراد وعدہ پورا کرنا اور عہد کو نبھانا ہے۔

**دو لفظوں سے مل کر بنا ہے ایفائے کے معنی پورا کرنا اور عہد کے معنی وعدہ کے ہیں**

- **ایفائے عہد کے متعلق ایک آیت کا ترجمہ لکھیں۔**

"اور عہد کو پورا کرو، بے شک عہد کے بارے میں پوچھا جائے گا۔"(سورہ بنی اسرائیل:34)

- **وعدے کی پابندی کے متعلق نبی اکرم کا ایک فرمان تحریر کریں۔**

"منافق کی تین نشانیاں ہیں: جب بات کرے تو جھوٹ بولے، جب وعدہ کرے تو خلاف ورزی کرے، اور جب امانت دی جائے تو خیانت کرے۔"(صحیح بخاری)

**نبی کریم نے فرمایا: جو شخص وعدے کی پابندی نہیں کرتا، اسکا کوئی دین نہیں**

- **عہد شکنی کا کیا نقصان ہوتا ہے؟**

عہد شکنی سے معاشرے میں بے اعتباری پیدا ہوتی ہے اور لوگوں کے درمیان تعلقات خراب ہوتے ہیں۔

**جو شخص وعدہ پورا نہیں کرتا ہے لوگ اسے جھوٹا سمجھتے ہیں۔ وعدہ خلافی اللہ تعالی کی ناراضگی اور دنیا میں ذلت ورسوائی کا سبب بنتی ہے**

تفصیلی جوابات:

- **نبی اکرم کی سیرت سے ایفائے عہد کا ایک واقعہ تحریر کریں۔**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حدیبیہ کے مقام پر کفار مکہ کے ساتھ ایک معاہدہ کیا، جس میں یہ طے پایا کہ مسلمان اس سال عمرہ کیے بغیر واپس چلے جائیں گے اور اگلے سال آئیں گے۔ جب کچھ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اس معاہدے پر ناگواری کا اظہار کیا، تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "میں اللہ کا رسول ہوں اور میں اس کے حکم کی نافرمانی نہیں کر سکتا۔" آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے معاہدے کی تمام شرائط کو پورا کیا، جس سے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ایفائے عہد کی اہمیت واضح ہوتی ہے۔

- **ایفائے عہد کی عملی زندگی میں اہمیت بیان کریں۔**

ایفائے عہد کی عملی زندگی میں بہت اہمیت ہے۔ یہ ایک ایسا وصف ہے جو انسان کو معتبر اور قابل اعتماد بناتا ہے۔ ایفائے عہد سے معاشرے میں امن وامان قائم ہوتا ہے اور لوگوں کے درمیان تعلقات مضبوط ہوتے ہیں۔ کاروباری معاملات میں ایفائے عہد سے اعتماد پیدا ہوتا ہے اور تجارت میں ترقی ہوتی ہے۔ اجتماعی زندگی میں ایفائے عہد سے نظم وضبط قائم ہوتا ہے اور معاشرہ ترقی کی راہ پر گامزن ہوتا ہے۔

باب پنجم: حسن معاملات و معاشرت

ایفائے عہد

**نبی اکرم کے سیرت سے ایفائے عہد کا ایک واقعہ تحریر کریں**

نبی اکرم ہر حال میں وعدے کی پابندی کرتے تھے۔ صلح حدیبیہ میں کافروں کے ساتھ جو معاہدہ ہوا تھا اس کی ایک شرط یہ تھی کہ صلح کے بعد جو شخص مکہ مکرمہ سے مسلمان ہو کر مدینہ منورہ پہنچے اُسے واپس کر دیا جائے گا۔ یہ معاہدہ ابھی لکھا جا رہا تھا۔ کہ مکہ مکرمہ سے حضرت جندل زنجیروں میں جکڑے ہوئے زخمی حالت میں نبی اکرم کے پاس آ گئے۔ مسلمان ان کو اس حال میں دیکھ کر بے چین ہو گئے لیکن نبی اکرم نے معاہدے کی وجہ سے انہیں واپس کفار کے حوالے کر دیا۔

**ایفائے عہد کی عملی زندگی میں اہمیت بیان کریں**

وعدہ پورا کرنے سے اللہ خوش ہوتا ہے۔ ایفائے عہد کرنے والے کے لیے بڑے اجر کا وعدہ ہے۔ وعدہ پورا کرنے سے آپس میں یقین اور اعتماد پر ہوتا ہے۔ معاشرے میں عزت بڑھتی ہے۔ وعدہ کرنا زندگی میں کامیابی کی ضمانت ہے۔

مختصر جوابات:

- **اخوت کا مفہوم واضح کریں۔**

اخوت سے مراد بھائی چارہ اور باہمی محبت کا رشتہ ہے۔اسلامی اخوت سے مراد ہے کہ سب مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں

- **اخوت کے متعلق ایک آیت کا ترجمہ لکھیں۔**

"مومن تو بس آپس میں بھائی بھائی ہیں، تو اپنے دو بھائیوں میں صلح کروادیا کرو اور اللہ سے ڈرتے رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔"(سورہ الحجرات:10)

**ترجمہ: بے شک اہل ایمان بھائی بھائی ہیں(سورۃ الحجرات10**

**اسلامی اخوت کا کیا تقاضا ہے؟**

اسلامی اخوت کا تقاضا ہے کہ مسلمان ایک دوسرے کے ساتھ محبت اور ہمدردی سے پیش آئیں،ایک دوسرے کی مدد کریں اور ایک دوسرے کے حقوق کا احترام کریں۔

**ایک مسلمان دوسرے مسلمان کی جان مال اور عزت وآبرو کی حفاظت کرے اپنے بھائی کی ضرورت کا خیال رکھے۔ہر ممکن طریقے سے اسکی مدد کرے۔**

**دور حاضر کے تناظر میں اسلامی معاشرے میں اخوت کی کیا اہمیت ہے؟ واضح کریں۔**

دور حاضر میں اسلامی معاشرے میں اخوت کی بہت اہمیت ہے۔یہ مسلمانوں کو متحد رہنے اور ایک دوسرے کی مدد کرنے میں مدد کرتا ہے۔یہ انہیں بیرونی خطرات سے بچاتا ہے اور انہیں ایک مضبوط معاشرہ بنانے میں مدد کرتا ہے۔

تفصیلی جوابات:

- **قرآن وحدیث کی روشنی میں اخوت وبھائی چارے کی اہمیت وفضیلت واضح کریں۔**

قرآن مجید اور احادیث نبویہ میں اخوت اور بھائی چارے کی بہت اہمیت بیان کی گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں مسلمانوں کو ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا ہے اور انہیں ایک دوسرے کے ساتھ محبت اور ہمدردی سے پیش آنے کا حکم دیا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی اپنی زندگی میں اخوت اور بھائی چارے کا نمونہ پیش کیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہاجرین اور انصار کے درمیان بھائی چارے کا رشتہ قائم کیا، جس نے مسلمانوں کو متحد ہونے اور ایک مضبوط معاشرہ بنانے میں مدد کی۔

- **اخوت کے فوائد بیان کریں۔**

اخوت کے بہت سے فوائد ہیں، جن میں سے چند یہ ہیں:

معاشرے میں امن وامان قائم ہوتا ہے۔

لوگوں کے درمیان محبت اور بھائی چارہ بڑھتا ہے۔

مشکل وقت میں ایک دوسرے کی مدد کی جا سکتی ہے۔

معاشرے میں اتحاد اور اتفاق پیدا ہوتا ہے۔

اس سے اجتماعی طاقت میں اضافہ ہوتا ہے۔

اسلامی اخوت

**قرآن وحدیث کی روشنی میں اخوت وبھائی چارے کی اہمیت وفضیلت بیان کریں۔**

اخوت کا مطلب ہے بھائی چارہ۔اسلامی اخوت سے مراد ہے۔کہ سب مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں قرآن مجید نے ایمان والوں کو ایک دوسرے کا بھائی قرار دیا ہے۔ارشاد باری تعالی ہے۔

ترجمہ: مومن آپس میں بھائی بھائی ہیں

جو شخص بھی کلمہ طیبہ کا اقرار کر لیتا ہے وہ امت مسلمہ کا حصہ بن جاتا ہے۔اس کلمے کی بنیاد پر دنیا بھر کے مسلمان خواہ وہ دنیا کے کسی بھی حصے میں ہوں کسی بھی رنگ اور نسل سے تعلق رکھتے ہوں، کوئی بھی زبان بولتے ہوں وہ آپس میں بھائی بھائی ہیں۔ نبی اکرم نے اخوت کے بارے میں ارشاد فرمایا

ترجمہ: مسلمان دوسرے مسلمان کا بھائی ہے۔

قبائل میں اسلام کی آمد سے پہلے عرب ایک غیر مہذب قوم تھے قبائل میں بٹے ہوئے تھے۔ چھوٹی چھوٹی باتوں پر ایک دوسرے سے لڑتے تھے۔ جب مہاجرین اسلام کی آمد سے پہلے مدینہ منورہ پہنچے تو نبی اکرم نے انصار کو اُن کا بھائی بنایا۔ یہ بھائی چارے کا ایسا شاندار نمونہ ہے جس کی پوری دنیا تاقیامت مثال پیش نہیں کر سکتے۔ دراصل انصار اور مہاجرین کے درمیان کلمے کا رشتہ تھا جس کے باعث یہ سب ممکن ہوا۔ نبی اکرم نے اخوت کے ایک رشتے سے باندھ دیا کہ مسلمان ہمیشہ کے لیے دوسرے کے بھائی ہیں۔

**اخوت کے فوائد بیان کریں۔**

اخوت کے فوائد

اخوت مسلمانوں کے اتحاد کی علامت ہے۔ 1.

اخوت کی وجہ سے واحد اور مضبوط امت کا تصور پیدا ہوتا ہے۔ -2-

ایک دوسرے کی مدد، خیر خواہی، ایثار اور قربانی کا جذبہ پیدا -3-

اخوت سے مسلمان کے درمیان عزت و تکریم کا تعلق پیدا ہوتا -4-

مختصر جوابات:

- **چغل خوری سے کیا مراد ہے؟**

چغل خوری سے مراد کسی کی غیر موجودگی میں اس کی باتیں دوسروں تک پہنچانا، جس سے ان کے درمیان فساد پیدا ہو۔

**دو افراد کو ایک دوسرے سے بدظن کرنے کے لیے ان کے درمیان اختلافات پیدا کرنا اور جھگڑا کروانا**

- **چغل خوری کی مذمت کے بارے میں ایک آیت کا ترجمہ لکھیں۔**

"اور تم میں سے کوئی کسی کی غیبت نہ کرے، کیا تم میں سے کوئی اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھانا پسند کرے گا؟ تم تو اسے ناپسند کرتے ہو، اور اللہ سے ڈرتے رہو، بے شک اللہ توبہ قبول کرنے والا، رحم کرنے والا ہے۔" (سورہ الحجرات: 12)

**ترجمہ: تباہی اور بربادی طعنہ زن اور چغل خور کے لیے**

- **نبی اکرم نے چغل خور کے بارے میں کیا فرمایا ہے؟**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "چغل خور جنت میں داخل نہیں ہوگا۔" (صحیح مسلم)

- **چغلی کرنا کیوں بری عادت ہے؟**

چغلی کرنے سے لوگوں کے درمیان نفرت اور دشمنی پیدا ہوتی ہے، اور معاشرے میں فساد پھیلتا ہے۔

**یہ ہماری نیکیوں کو کھا جاتی ہے ہمیں اللہ تعالی کے نافرمانوں میں شامل کر دیتی ہے۔ اسلام چغل خوری کو حرام قرار دیتا ہے**

تفصیلی جوابات:

- **اسلام میں چغل خوری کی مذمت کس طرح کی گئی ہے؟**

اسلام میں چغل خوری کو ایک بہت بڑا گناہ قرار دیا گیا ہے۔ قرآن مجید میں اللہ تعالی نے چغل خوری سے منع فرمایا ہے اور اسے مردہ بھائی کا گوشت کھانے کے مترادف قرار دیا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی چغل خور کو جنت میں داخل ہونے سے منع فرمایا ہے۔ اسلام میں چغل خوری کو معاشرے میں فساد پھیلانے کا سبب قرار دیا گیا ہے، اور اس سے بچنے کی سخت تاکید کی گئی ہے۔

- **چغلی کرنے کے نقصانات تحریر کریں۔**

چغلی کرنے کے بہت سے نقصانات ہیں، جن میں سے چند یہ ہیں:

لوگوں کے درمیان نفرت اور دشمنی پیدا ہوتی ہے۔

معاشرے میں فساد پھیلتا ہے۔

لوگوں کا اعتماد ختم ہو جاتا ہے۔

چغلی کرنے والے کی اپنی ساکھ خراب ہوتی ہے۔

چغل خوری کرنے والے کی وجہ سے خاندان ٹوٹ جاتے ہیں۔

چغل خوری -3

**اسلام میں چغل خوری کی مذمت کسی طرح کی گئی ہے؟**

چغل خوری زبان کے گناہوں میں سے ایک بڑا گناہ ہے۔

اللہ تعالی کا فرمان ہے: اور کسی بھی ایسے شخص کی باتوں میں نہ آجانا جو بہت قسمیں کھانے والا ہے بے وقعت شخص ہے۔

طعنے دینے کا عادی ہے۔ چغلیاں لگاتا پھرتا ہے۔ چغل خور اللہ تعالی کی ناراضگی اور عذاب کا شکار ہو جاتا ہے۔ نبی اکرم نے بھی چغل خوری کو سخت ناپسند کیا ہے اور چغل خور کو بدترین شخص فرمایا ہے۔ آپ نے فرمایا: کیا تم کو یہ نہ بتاؤں کہ کیا چیز سخت حرام ہے؟۔ پھر فرمایا، یہ چغلی ہے جو لوگوں کے درمیان پھیل جاتی ہے۔ اس حدیث مبارک سے اس بات کا اندازہ بخوبی لگایا جا سکتا ہے کہ چغل خوری معمولی گناہ نہیں ہے۔ یہ ہماری نیکیوں کو کھا جاتی ہے اور ہمیں اللہ تعالی کے نافرمانوں میں شامل کر دیتی ہے۔ اسلام چغل خوری کو حرام قرار دیتا ہے۔

**چغل خوری کے نقصانات تحریر کریں۔**

اس سے معاشرے میں اتحاد اور اعتماد کی فضا کو ٹھیس

لوگوں کے درمیان نظرت بعض اور دشمنی پیدا ہوتی ہے۔ لوگوں کے باہمی تعلقات متاثر ہوتے ہیں۔

چغلی کھانے والے کی ذات سے صرف دوسروں ہی کو نقصان نہیں پہنچتا بلکہ وہ خود بھی نقصان اٹھاتا ہے۔

مختصر جواب تحریر کریں۔

- **حضرت داؤد علیہ السلام کا تعارف لکھیں۔**

حضرت داؤد علیہ السلام اللہ کے بر گزیدہ نبی اور بادشاہ تھے۔ان پر زبور نازل ہوئی۔آپ حضرت یعقوب کی اولاد میں سے ہیں۔قرآن مجید میں آپکو خلیفتہ الارض کہا گیا ہے۔

- **حضرت داؤد علیہ السلام کی کوئی سی دو خوبیاں لکھیں۔**

1۔آپ کی آواز بہت سریلی تھی۔2۔آپ اللہ کے عبادت گزار تھے۔

- **حضرت داود کے ساتھ تسبیح میں کون کون سی مخلوق شامل ہوتی تھی؟**

انسان، پرندے اور پہاڑ بھی آپ کے ساتھ تلاوت اور حمد و ثنا میں شریک ہو جاتے

تفصیلی جواب تحریر کریں۔

- **حضرت داؤد علیہ السلام کے معجزات لکھیں۔**

اللہ تعالیٰ نے حضرت داؤد علیہ السلام کو بہت سے معجزات عطا فرمائے۔ان میں سے چند یہ ہیں:

پہاڑوں اور پرندوں کا ان کے ساتھ تسبیح کرنا۔

لوہے کا ان کے ہاتھوں میں موم کی طرح نرم ہو جانا۔

حضرت داؤد علیہ السلام پر زبور کا نزول۔

- **حضرت داؤد علیہ السلام کی زندگی میں ہمارے لیے کیا سبق ہے؟**

حضرت داؤد علیہ السلام کی زندگی میں ہمارے لیے یہ سبق ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے نیک بندوں کی مدد کرتا ہے۔ ہمیں ہر حال میں اللہ پر بھروسہ رکھنا چاہیے اور اس کی عبادت کرنی چاہیے۔اور اللہ نے انہیں بادشاہت دی تو انہوں نے عدل وانصاف سے حکومت کی۔

باب ششم، ہدایت کے سرچشمے اور مشاہیر اسلام حضرت دائود علیہ السلام

**حضرت داؤد کے معجزات لکھیں؟**

اللہ نے حضرت داؤد کو بہت سے معجزات عطا فرمائے۔ حضرت داؤد کے ہاتھ میں لوہا اور فولاد موم کی طرح نرم ہو جاتا تھا۔ سخت مشقت کے بغیر آپ اس سے زرہیں بنا لیتے تھے۔ اللہ تعالیٰ نے حضرت داؤد کو نہایت خوب صورت اور مترنم آواز عطا فرمائی تھی۔ جب آپ زبور کی تلاوت کرتے یا اللہ کی حمد وثنا بیان فرماتے تو انسان، پرندے اور پہاڑ بھی آپ کے ساتھ حمد وثناء میں شریک ہو جاتے تھے۔

**حضرت داؤد کی زندگی میں ہمارے لیے کیا سبق ہے؟**

آپ کی زندگی سے ہمیں یہ سبق ملتا ہے کہ رزق حلال کمانے کے لئے کوئی جائز پیشہ اختیار کرنا انبیا کا مقدس طریقہ ہے۔ محنت، صبر، انصاف اور توکل اللہ اپنا کر انسان دنیا اور آخرت میں کامیابی حاصل کر سکتا ہے۔

مختصر جواب تحریر کریں۔

- **حضرت عیسی علیہ السلام کی والدہ کے تعارف میں دو جملے لکھیں۔**

حضرت عیسی علیہ السلام کی والدہ کا نام مریم تھا۔

وہ نہایت پاکیزہ اور نیک سیرت خاتون تھیں۔

- **حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی دنیا میں دوبارہ تشریف آوری کے بارے میں لکھیں۔**

اسلامی عقیدے کے مطابق حضرت عیسیٰ علیہ السلام قیامت سے پہلے دنیا میں دوبارہ تشریف لائیں گے۔

وہ دجال کو قتل کریں گے اور دنیا میں عدل و انصاف قائم کریں گے۔

- **لوگوں نے حضرت عیسی علیہ السلام کی مخالفت کیوں کی؟**

کچھ لوگوں نے حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی مخالفت ان کے معجزات اور تعلیمات کی وجہ سے کی۔

ان کا خیال تھا کہ وہ ان کے مذہبی عقائد کے خلاف ہیں۔

- **حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زندگی میں ہمارے لیے کیا نصیحت ہے؟**

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زندگی ہمیں اللہ پر بھروسہ کرنے، نیک اعمال کرنے اور دوسروں سے محبت کرنے کی نصیحت کرتی ہے۔

تفصیلی جواب تحریر کریں۔

- **حضرت عیسی علیہ السلام نے والدہ کی گود میں لوگوں سے کیا بات کی؟**

جب لوگوں نے حضرت مریم علیہا السلام پر تہمت لگائی تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے گود میں ہی بول کر اپنی والدہ کی پاکیزگی کی گواہی دی۔

انہوں نے فرمایا کہ میں اللہ کا بندہ ہوں، اس نے مجھے کتاب دی ہے اور مجھے نبی بنایا ہے۔

- **حضرت عیسی علیہ السلام کے معجزات لکھیں۔**

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے بہت سے معجزات عطا فرمائے۔ ان میں سے چند یہ ہیں:

بیماروں کو شفا دینا۔

مردوں کو زندہ کرنا۔

مٹی سے پرندہ بنا کر اس میں جان ڈالنا۔

بغیر باپ کے پیدا ہونا۔

**حضرت عیسی ابن مریم حضرت عیسی نے والدہ کی گود میں لوگوں سے کیا بات کی؟**

حضرت عیسی نے فرمایا میں اللہ کا بندہ ہوں۔ اس نے مجھے کتاب دی ہے اور نبی بنایا ہے۔ اور میں جہاں ہوں (اور جس حال میں ہوں) مجھے صاحب برکت کیا ہے اور جب تک میں زندہ ہوں مجھ کو نماز اور زکوۃ کا ارشاد فرمایا ہے۔ مجھے اپنی والدہ کے ساتھ نیک سلوک کرنے والا (بنایا) اور سرکش و بدبخت نہیں بنایا۔ اور جس دن میں پیدا ہوا اور جس دن مروں گا اور جس دن زندہ کر کے اٹھایا جاؤں گا مجھ پر سلام و رحمت ہے۔

**حضرت عیسی کے معجزات لکھیں؟**

حضرت عیسی مٹی کا پرندہ بنا کر اس میں پھونک مارتے تو وہ اللہ کے حکم سے اُڑنا شروع کر دیتا۔

آپ پیدائشی اندھے اور کوڑھ کے مریض کو اللہ کے حکم سے شفایاب کر دیتے۔

اللہ کے حکم سے مردوں کو زندہ کر دیتے۔

آپ اللہ کے حکم سے لوگوں کو بتا دیتے تھے کہ وہ کیا کھا کر آئے ہیں اور ان کے گھروں میں کیا کچھ موجود ہے۔

مختصر جواب تحریر کریں۔

- **حضرت علی المرتضی رضی اللہ تعالی عنہ کی علمی فضیلت لکھیں۔**

حضرت علی رضی اللہ عنہ علم کا شہر تھے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا" میں علم کا شہر ہوں اور علی اس کا دروازہ ہیں۔"

**حضرت علی بچپن ہی سے لکھنا پڑھنا جانتے تھے۔آپ کاتب وحی اور حافظ قرآن تھے۔آپ قرآن کی ہر آیت کے شان نزول کے بارے میں جانتے تھے۔ علم فقہ میں آپکو نمایاں مقام حاصل تھا۔**

- **حضرت علی المرتضی رضی اللہ تعالی عنہ کے القابات تحریر کریں۔**

المرتضی،اسد اللہ،حیدر کرار۔فاتح خیبر

- **مباہلے میں نبی اکرم کے ساتھ کون تھے؟**

حضرت علی، حضرت فاطمہ، حضرت حسن اور حضرت حسین رضی اللہ عنہم۔

- **حضرت علی المرتضی رضی اللہ تعالی عنہ کی سیرت سے ہمیں کیا سبق ملتا ہے؟**

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی سیرت سے ہمیں علم، بہادری، عدل اور اللہ پر بھروسہ کرنے کا سبق ملتا ہے۔

تفصیلی جواب تحریر کریں۔

- **حضرت علی المرتضی رضی اللہ تعالی عنہ نے غزوہ خیبر میں کیا کردار ادا کیا؟**

غزوہ خیبر میں جب مسلمانوں کو قلعہ فتح کرنے میں دشواری پیش آئی تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنی بہادری اور شجاعت کا مظاہرہ کرتے ہوئے قلعہ کا دروازہ اکھاڑ پھینکا اور مسلمانوں کو فتح دلائی۔

- **حضرت علی المرتضی رضی اللہ تعالی عنہ کی خدمات بیان کریں۔**

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمات بے شمار ہیں۔ان میں سے چند یہ ہیں:

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے کاتب وحی تھے۔

غزوات میں بہادری سے لڑے۔

خلافت راشدہ میں عدل وانصاف سے حکومت کی۔

علم اور فقہ میں مہارت رکھتے تھے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی فاطمہ زہرا سے نکاح ہوا۔

حضرت علی مرتضی

**حضرت علی نے نے غزوہ خیبر میں کیا کردار ادا کیا؟**

غزوہ خیبر میں آپ نے مشہور یہودی سردار "مرحب کو پہلے ہی وار میں قتل کر دیا جس کی وجہ سے یہودیوں کا مضبوط قلعہ ناعم "فتح ہوا۔اسی وجہ سے آپ کو "فاتح خیبر "اور اسد اللہ، یعنی اللہ کا شیر کہا جاتا ہے بہادری کے خوب جوہر دکھائے.۔

**حضرت علی کی خدمات بیان کریں؟**

"حضرت علی کی خدمات "

حضرت علی نے کا دورِ خلافت تقریباًچار سال نوماہ ہے آپ نے دوراندیشی اور حکمت عملی سے مدینہ منورہ میں امن قائم کیا آپ نے ملک کی حفاظت کے لئے بڑی اور چھوٹی چھاؤنیاں" قائم کیں دریائے فرات پر ایک پل تعمیر کروایا اور مساجد تعمیر کرائیں۔آپ نے نے بیت المال کی حفاظت کا اہتمام کیا آپ نے قاضیوں کو دین حق کے مطابق فیصلہ کرنے کا حکم دیا۔آپ کے عدل وانصاف سے متاثر ہو کر کئی لوگوں نے اسلام قبول کیا۔آپ نے بہت سے علاقے فتح کیئے اور اسلامی ریاست کو وسعت دی۔

مختصر جواب تحریر کریں۔

- **حضرت داتا گنج بخش ہجویری رحمتہ اللہ علیہ کی تصانیف کے نام لکھیں۔**

کشف المحجوب، کشف الاسرار

- **سید محمد راشد روضہ دھنی رحمتہ اللہ علیہ نے تبلیغ دین کے لیے کن علاقوں کا سفر کیا؟**

سندھ اور گردونواح کے علاقے (پنجاب، بلوچستان، راجستھان تک)

- **حضرت جلال الدین رومی رحمتہ اللہ علیہ کی وجہ شہرت لکھیں۔**

مثنوی مولانا روم۔ صوفی شاعری

- **شیخ عبدالقادر جیلانی رحمتہ اللہ علیہ نے لوگوں کو کیا تعلیم دی؟**

توحید، تقویٰ، اور اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرنے کی تعلیم دی۔

تفصیلی جواب تحریر کریں۔

- **کوئی سے دو صوفیہ کرام کے عظمت و کردار کے بارے میں تحریر کریں۔**

**حضرت داتا گنج بخش ہجویری رحمتہ اللہ علیہ:**

آپ ایک عظیم عالم اور صوفی تھے۔ آپ نے اپنی کتاب کشف المحجوب میں تصوف کے اسرار و رموز بیان کیے۔ آپ نے لاہور میں اسلام کی تبلیغ کی اور ہزاروں لوگوں کو راہ راست پر لائے۔ آپ کی تعلیمات آج بھی لوگوں کے لیے مشعل راہ ہیں۔

**حضرت جلال الدین رومی رحمتہ اللہ علیہ:**

آپ ایک عظیم شاعر اور صوفی تھے۔ آپ کی مثنوی مولانا روم دنیا کی مشہور ترین صوفیانہ کتابوں میں سے ایک ہے۔ آپ نے اپنی شاعری کے ذریعے لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی محبت اور معرفت کا درس دیا۔ آپ کی تعلیمات آج بھی لوگوں کے دلوں کو گرماتی ہیں۔

- **صوفیہ کرام کی تعلیمات سے ہمیں کیا سبق حاصل ہوتا ہے؟**

صوفیہ کرام کی تعلیمات سے ہمیں یہ سبق حاصل ہوتا ہے کہ:

اللہ تعالیٰ سے محبت اور اس کی رضا حاصل کرنا زندگی کا مقصد ہے۔

انسان کو اپنی نفسانی خواہشات پر قابو پانا چاہیے۔

تمام انسان برابر ہیں اور ہمیں ایک دوسرے کے ساتھ محبت اور احترام سے پیش آنا چاہیے۔

دنیا فانی ہے اور ہمیں آخرت کی تیاری کرنی چاہیے۔

اللہ پر بھروسہ رکھنا چاہیے اور ہر حال میں اس کا شکر ادا کرنا چاہیے۔

صوفیائے کرام رحمۃ اللہ

**کوئی سے دو صوفیائے کرام کی عظمت و کردار کے بارے میں تحریر کریں؟**

**حضرت جلال الدین رومی**

آپ کا شمار اپنے دور کے اکابر صوفیہ میں ہوتا۔ ہے آپ فقہ اور تصوف کے بہت بڑے عالم تھے آپ ایک صوفی شاعر کے طور پر مشہور ہوئے حضرت جلال الدین رومی 604 میں خراماں کے شہر بلخ میں پیدا ہوئے. آپ کا نام محمد اور لقب جلال الدین ہے۔ آپ مولانا رومی کے نام سے مشہور ہوئے۔ آپ نے لوگوں کو میانہ روی اختیار کرنے اور غرور و تکبر سے دور رہنے کا درس دیا۔

**حضرت داتا گنج بخش ہجویری**

حضرت داتا گنج بخش ہجویری کا نام علی اور کنیت "ابوالحسن" ہے۔ آپ 1009 میں افغانستان کے شہر غزنی کے قریب ہجویر میں پیدا ہوئے حضرت داتا گنج بخش اپنے دور کے بہت بڑے صوفی اور ولی اللہ تھے۔ آپ نے لوگوں کی کی اصلاح کیلئے بہت ساری کتابیں لکھیں۔

**صوفیائے کرام نے کی تعلیمات سے ہمیں کیا سبق ملتا ہے؟**

صوفیا اکرام اللہ تعالیٰ کی رضا اور اس کے احکام کی مکمل پابندی کرتے ہیں اور دوسروں کو بھی اس کی تعلیم دیتے ہیں صوفیا کرام کی تعلیمات سے ہمیں سبق ملتا ہے کہ ہمیں بھی زندگی کا اصل مقصد اللہ تعالیٰ کے دین کی اشاعت و تبلیغ کرنا چاہیے اور اس مقصد کے لیے کسی قسم کی مشکلات سے پریشان نہیں ہونا چاہیئے۔

مختصر جواب تحریر کریں۔

- **اسلام میں کن چیزوں سے بچنے کا حکم دیا گیا ہے؟**

اسلام میں ہر اس چیز سے بچنے کا حکم دیا گیا ہے جو انسانی جان، مال اور عزت کے لیے نقصان دہ ہو۔

- **نشہ آور چیزوں کے بارے میں اسلام نے کیا حکم دیا ہے؟**

اسلام نے تمام نشہ آور چیزوں کو حرام قرار دیا ہے۔

- **اپنی جان کو ہلاکت میں ڈالنے کے بارے میں قرآن مجید کی آیت کا ترجمہ لکھیں۔**

"اور اپنے آپ کو ہلاکت میں نہ ڈالو"۔(سورہ البقرہ:195)

- **زندگی کی حفاظت کے لیے نبی اکرم نے کیا اصول مقرر کیا ہے؟**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے زندگی کی حفاظت کے لیے یہ اصول مقرر کیا کہ ہر وہ چیز جو جان کے لیے نقصان دہ ہو، اس سے بچا جائے۔

**نبی کریم نے انسانی جان کی حفاظت کے بارے میں فرمایا: مسلمان کا خون، مال، عزت وآبرو دوسرے انسان پر حرام ہے۔**

تفصیلی جواب تحریر کریں۔

- **انسانی جان ومال اور عزت کی حفاظت کی ضرورت واہمیت بیان کریں۔**

انسانی جان، مال اور عزت اللہ تعالی کی امانتیں ہیں۔ ان کی حفاظت کرنا ہر مسلمان کا فرض ہے۔ اسلام میں ان تینوں چیزوں کو بہت اہمیت دی گئی ہے۔ انسانی جان کی حفاظت اس لیے ضروری ہے کہ یہ اللہ تعالی کی تخلیق ہے۔ مال کی حفاظت اس لیے ضروری ہے کہ یہ زندگی کی ضروریات پوری کرنے کا ذریعہ ہے۔ عزت کی حفاظت اس لیے ضروری ہے کہ یہ انسان کی شناخت ہے۔ ان تینوں چیزوں کی حفاظت سے معاشرے میں امن وامان قائم ہوتا ہے اور لوگ خوشحال زندگی گزارتے ہیں۔

- **اسلامی تعلیمات کی روشنی میں ناگہانی آفات سے بچاؤ کی تدابیر تحریر کریں۔**

اسلامی تعلیمات میں ناگہانی آفات سے بچاؤ کے لیے درج ذیل تدابیر بتائی گئی ہیں:

اللہ تعالی پر بھروسہ: ہر مسلمان کو اللہ تعالی پر بھروسہ رکھنا چاہیے اور ہر حال میں اس سے مدد مانگنی چاہیے۔

توبہ اور استغفار: گناہوں سے توبہ اور استغفار کرنا چاہیے، کیونکہ آفات گناہوں کی وجہ سے بھی آتی ہیں۔

احتیاطی تدابیر: قدرتی آفات سے بچنے کے لیے احتیاطی تدابیر اختیار کرنی چاہئیں۔ مثلاً، زلزلہ سے بچنے کے لیے مضبوط عمارتیں بنانی چاہئیں اور سیلاب سے بچنے کے لیے محفوظ مقامات پر رہنا چاہیے۔

مدد اور تعاون: ناگہانی آفات کے وقت ایک دوسرے کی مدد اور تعاون کرنا چاہیے۔

دعا: آفات سے بچنے کے لیے اللہ تعالی سے دعا کرنی چاہیے۔

اسلامی تعلیمات اور عصر حاضر کے تقاضے

سبق حادثات سے بچنے کی تدابیر

تفصیل جوابات لکھیں۔

**انسانی جان کی حفاظت کی ضرورت واہمیت بیان کریں۔**

اللہ تعالی کا ارشاد ہے

ترجمہ " جس نے ایک انسان کی جان بچائی گویا اس نے پوری انسانیت کی جان بچائی"(سورۃ المائدہ، آیت : 32

نبی اکرم نے انسانی جان کی اہمیت کے بارے میں فرمایا ہر مسلمان کا خون ومال وعزت وآبرو دوسرے مسلمان پر حرام ہے (سنن ابن ماجہ) زندگی اللہ تعالیٰ کی نعمت ہے۔ اس کی حفاظت کرنا ضروری ہے ہر وہ چیز جو انسانی جان کے لیے خطرہ نقصان یا ہلاکت کا باعث ہو۔ اسلام میں اس سے بچنے کا حکم دیا گیا ہے۔ شدید بیماری یا شدید سردی کے موسم میں آپ نے وضو کی بجائے تیمم کی اجازت دی ہے۔

**اسلامی تعلیمات کی روشن میں ناگہانی آفات سے بچاو کی تدابیر تحریر کریں**

اسلام ناگہانی آفات کی صورت میں انسانی جان کے کے تحفظ کی ترتیب دیتا ہے۔ ناگہانی آفات میں سیلاب طوفان وغیرہ شامل ہیں۔ وبا پھیلنے کی صورت میں اہل علاقہ نہ تو ہجرت کریں اور نہ ہی کوئی علاقے میں داخل ہو نبی کریم نے فرمایا

اگر کسی علاقے میں طاعون پھیل جائے اور تم اس میں ہو تو اس سے نہ نکلو صحیح بخاری،

ایک مسلمان کی حثییت سے زندگی گزارے کے لیے ضروری ہے کہ ہم اپنی زندگی کی حفاظت کریں اور اسکو نقصان نہ پہنچائیں۔ اپنے آپ کو آفات سے بچانے کے لیے درج ذیل تدابیر پر عمل کرنا ضروری ہے۔

جو چیزیں صحت کے لیے نقصان دہ ہوان سے اجتناب کریں۔ سڑک پار کرتے ہوئے جلدی نہ کی جائے۔

ٹریفک کے اصولوں کی پابندی کریں اور تیز رفتاری سے اجتناب کیا جائے۔

حادثے کی صورت میں ڈاکٹر سے رجوع کیا جائے

بارش کے دنوں میں بجلی کے کھمبوں اور برقی آلات سے دور ہیں۔

گیس کے ہیٹر اور چولہے غیر ضروری طور پر کھلے نہ چھوڑیں

مختصر جواب تحریر کریں۔

- **شجرکاری کے بارے میں ایک حدیث مبارک کا ترجمہ لکھیں۔**

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اگر کوئی مسلمان درخت لگاتا ہے، یا کھیتی بوتا ہے، پھر اس میں سے کوئی پرندہ، یا انسان، یا جانور کھاتا ہے، تو وہ اس کے لیے صدقہ ہوتا ہے"۔ (صحیح بخاری)

**جو مسلمان درخت لگائے یا فصل بوئے پھر اس میں سے جو پرندہ یا انسان یا چوپایہ کھائے تو وہ اس کی طرف سے صدقہ شمار ہوگا۔** (صحیح بخاری، کتاب المزارعۃ، حدیث:2320)

- **حیوانات اور چرند پرند کے لیے درخت کیا اہمیت رکھتے ہیں؟**

درخت حیوانات اور چرند پرند کے لیے خوراک، پناہ گاہ اور سایہ فراہم کرتے ہیں۔

- **شجرکاری کے تین فائدے لکھیں۔**

ماحول کو صاف ستھرا رکھنا۔

آکسیجن فراہم کرنا۔

موسمیاتی تبدیلیوں سے بچاؤ۔

عالمی حرارت کے مسئلے سے بچنے کے لیے ہمیں کیا کرنا چاہیے؟

شجرکاری کو فروغ دینا چاہیے۔

تفصیلی جواب تحریر کریں۔

- **قرآن وسنت کی روشنی میں شجر کاری کی اہمیت تحریر کریں۔**

اسلام میں شجر کاری کو بہت اہمیت دی گئی ہے۔ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے درختوں کو اپنی نعمتوں میں سے ایک نعمت قرار دیا ہے۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی شجر کاری کی ترغیب دی ہے اور درخت لگانے کو صدقہ جاریہ قرار دیا ہے۔ اسلام میں درختوں کو کاٹنے سے منع کیا گیا ہے اور ان کی حفاظت کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔

- **شجر کاری کے بارے میں اُسوہ حسنہ سے مثالیں لکھیں۔**

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود بھی درخت لگائے اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو بھی اس کی ترغیب دی۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر قیامت قائم ہو رہی ہو اور کسی کے ہاتھ میں پودا ہو تو اگر وہ اسے لگا سکتا ہے تو اسے لگا دینا چاہیے۔

جنگ کے دوران بھی درختوں کو کاٹنے سے منع فرمایا۔

**قرآن وسنت کی روشنی میں شجر کاری کی اہمیت تحریر کریں۔**

پودے اور درخت انسانی زندگی کے لیے ضروری ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں بہت سے مقامات پر پودوں اور درختوں کا ذکر کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے

یہی اللہ تعالیٰ تو ہے جس نے آسمان سے پانی برسایا جسے تم پیتے ہو اور اس سے درخت بھی شاداب ہوتے ہیں جن میں تم اپنے جانوروں کو چراتے ہو۔

قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے پودوں اور درختوں کی مختلف اقسام کا ذکر کیا ہے۔ اور انسانوں کے لیے ان کے فائدے بھی بیان کیے ہیں۔ دین اسلام نے شجر کاری کو بہترین نعمت اور صدقہ جاریہ قرار دیا ہے۔

حضرت محمد نے فرمایا: مسلمان درخت لگائے یا فصل بوئے پھر اس میں سے جو پرندہ یا انسان یا چوپایہ کھائے تو وہ اس کی طرف سے صدقہ شمار ہوتا

# اسلامیات کلاس پنجم (معروضی سوالات حل شدہ)

**خالی جگہ پر کریں**

آخرت

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| مسلمان | ابدی | بدلے | نعمتیں | کامیاب |

ختم نبوت اور اطاعت رسول

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| پیروی | اطاعت | نبی | راہنمائی | قرآن مجید |

جمعۃ المبارک

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| مسلمان | خطبہ | تربیت | پہلی | درود |

عیدین

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| خوشی | انعام | اذان | خاموشی اور توجہ | ہر بال |

معراج النبی۔ بیعت عقبہ اولی وثانیہ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| منی | حضر اسد بن ذرارہ | حضرت عباس | بااثر اور نامور | خیانت |

ہجرت مدینہ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| اپنا علاقہ | سورۃ یسین | پارلیمنٹ | قریش | اسلامی ریاست |

مواخات مدینہ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| مواخات | کلمے | استحکام | کاشتکاری | محبت والفت |

مسجد نبوی

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| تعمیر | زمین | صحابہ کرام | ایک چبوترہ | توسیع |

میثاق مدینہ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| غیر مسلموں | امن | اوس اور خزرج | اشاعت و تبلیغ | رواداری |

غزوات نبوی

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| غزوہ بدر | فرشتے | کئی دن | غزوہ خندق | مسلمانوں |

رواداری

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| جبر | حقوق | مذاہب | مذہبی | امن |

عفوودرگزراور رحم دلی

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| معاف کردینا | چھوڑنا | صفات | غصے | معاف |

کفایت شعاری

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| سادہ | اخلاق و کردار | حدود وقیود | محتاج | آسان |

ایفائے عہد

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| قیامت کے | وعدہ | وعدے | ناپسندیدہ | ذلت ورسوائی |

اسلامی اخوت

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| کلمے | فرق | اخوت | اتحاد | عزت وتکریم |

چغل خوری

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| بدترین | نفرت | اتحاداوراعتماد | ناراضگی وعذاب | خیر خواہ |

حضرت داود

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| بادشاہت | کثرت عبادت اور نیکی | مترنم | زرہیں | مقدس |

حضرت عیسی ابن مریم

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| حضرت مریم | انجیل | آخرت | زندہ | باتیں |

حضرت علی المرتضی

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| چوتھے | حیدر | فاطمہ بنت اسد | دس سال | عراق |

صوفیائے کرام

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| اسلام | فقیہ | میانہ روی | باعمل | خدمت خلق |

حادثات سے بچنے کی تدبیر

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| عمل | بجلی کے کھمبوں | تحفظ | نعمت | دین |

پودوں اور درختوں کی اہمیت

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| مذمت | آلودگی | شجرکاری | مسکن | انعامات |

| کون سے کام کرنے چاہیے | کن کاموں سے بچنا چاہیے |
|---|---|
| ماں باپ کا کہنا ماننا | جھوٹ بولنا |
| عبادت کرنا | کسی کو تکلیف دینا |
| دوسروں کے ساتھ اچھا سلوک کرنا | وعدہ خلافی |
| وعدے کی پابندی | تہمت لگانا |
| صفائی کا خیال رکھنا | گالی دینا |
| وقت کی پابندی | لڑائی کرنا |

کالم ملائیں

| کالم الف | کالم ب | کالم ج |
|---|---|---|
| پہلے آسمان پر | | حضرت آدم |
| دوسرے آسمان پر | | حضرت عیسی، حضرت یحیی |
| تیسرے آسمان پر | | حضرت یوسف |
| چوتھے آسمان پر | | حضرت ادریس |
| پانچویں آسمان پر | | حضرت ہارون |
| چھٹے آسمان پر | | حضرت موسی |
| ساتویں آسمان پر | | حضرت ابراہیم |

**درست جواب پر(√)کانشان لگائیں**

آخرت

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ب | الف | ج | الف | د |

ختم نبوت اور اطاعت رسول

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| الف | الف | د | ج | د |

زکوۃ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ج | ج | الف | ج | د |

جمعۃ المبارک

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ب | د | الف | ج | ب |

عیدین

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ب | د | الف | الف | الف |

معراج النبی۔

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| الف | الف | د | الف | ب |

بیعت عقبہ اولی وثانیہ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ب | د | ج | ج | د |

ہجرت مدینہ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ج | ج | الف | ب | ج |

مواخات مدینہ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ج | ب | ج | ب | الف |

مسجد نبوی

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| ب | ج | د | الف | ب |

میثاق مدینہ

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| د | ج | ب | الف | ب |

غزوات نبوی

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| ب | الف | ب | د | الف |

رواداری

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| ب | الف | ج | ب | ب |

عفوودر گزراور رحم دلی

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| الف | ج | الف | ج | ب |

کفایت شعاری

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| الف | ب | ج | ب | د |

ایفائے عہد

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| ب | ج | الف | د | ب |

اسلامی اخوت

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| الف | ب | د | الف | ج |

چغل خوری

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| الف | ب | الف | الف | د |

حضرت داود

| 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
|---|---|---|---|---|
| ب | ب | ب | ج | د |

حضرت عیسیٰ ابن مریم

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| الف | ب | د | ب | الف |

حضرت علی المرتضیٰ

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ج | الف | الف | الف | ج |

صوفیائے کرام

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| الف | ج | الف | الف | ج |

حادثات سے بچنے کی تدبیر

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| ج | ب | ب | الف | الف |

پودوں اور درختوں کی اہمیت

| 1 | 2 | 3 | 4 | 5 |
|---|---|---|---|---|
| الف | ج | ج | ب | د |